کی مرے قتل کے بعد اس نے جفا سے توبہ
ہائے اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا

# پیام

علامہ اقبال

مجھے کیوں فکر ہے اے گل دل صد چاک بلبل کی
تو اپنے پیرہن کی چاک تو پہلے رفو کر لے

اگر منظور ہو تجھ کو خزاں نا آشنا رہنا
جہان رنگ و بو سے پہلے قطع آرزو کر لے

تمنا آبرو کی ہو اگر گلزار ہستی میں
تو کانٹوں میں الجھ کر زندگی کرنے کی خو کر لے

صنوبر باغ میں آزاد بھی ہے پا بگل بھی ہے
انہیں پابندیوں میں حاصل آزادی کو تو کر لے

تنک بخشی کو استغنا سے پیغام خجالت دے
نہ رہ منت کش ساقی نگوں جام و سبو کر لے

نہیں یہ شان خودداری چمن سے توڑ کر تجھ کو
کوئی دستار میں رکھ لے کوئی زیب گلو کر لے

چمن میں غنچۂ گل سے یہ کہہ کر اڑ گئی شبنم
مذاق جور گلچیں ہے تو پیدا رنگ و بو کر لے

# ایمان

حضرت اکبر الہ آبادی

دل شکستہ میں ایمان رہ سکے تو رہے
اجاڑ گھر میں یہ مہمان رہ سکے تو رہے

ہماری بزم سے رخصت ہے سولت وطاقت
بغیر ان کے جو ایمان رہ سکے تو رہے

دلِ ضعیف کو چارہ نہیں ہے کفر سے اب
مگر زبان مسلمان رہ سکے تو رہے

# جذبات جوہر

رئیس الاحرار مولانا محمد علی صاحب جوہر پرنسپل آزاد قومی یونیورسٹی علی گڈھ کے زمانے نظربندی کے افکار وواردات

دورِ حیات آئے گا قاتل قضا کے بعد
ہے ابتدا ہماری تری انتہا کے بعد

جینا وہ کیا کہ دل میں نہ ہو تیری آرزو
باقی ہے موت ہی دلِ بے مدعا کے بعد

تجھ سے مقابلہ کی کسے تاب ہے ولے
میرا لہو بھی خوب ہے تیری حنا کے بعد

لذت ہنوز مائدۂ عشق میں نہیں
آتا ہے لطف جرم تمنا سزا کے بعد

قتل حسین اصل میں مرگِ یزید ہے
اسلام زندہ ہوتا ہے ہر کربلا کے بعد

ممکن ہے نالہ جبر سے رک بھی سکے مگر
ہم پر تو ہے وفا کا تقاضا جفا کے بعد

ہے کس کے بل پہ حضرتِ جوہر یہ روکشی
ڈھونڈھیں گے آپ کس کا سہارا خدا کے بعد

ہر رنگ میں راضی برضا ہو تو مزا دیکھ
دنیا ہی میں بیٹھے ہوئے جنت کا مزا دیکھ

ہے سنتِ اربابِ وفا صبر و توکل
چھوٹے نہ کہیں ہاتھ سے دامانِ خدا دیکھ

وحشت و غربت میں اکیلا تو نہیں تو — بطحا کے مہاجر کا تو نقش کف پا دیکھ
تو ظلمت ابابیل سے ہرگز نہیں کمزور — بجھلا گی یہ اپنی نہ جا شان خدا دیکھ
یہ نور خدا کا ہے بجھائے نہ بجھے گا — کچھ دم ہے اگر تجھ میں تو آ تو بھی بجھا دیکھ
ہوں لاکھ نظر بند و عا بند نہیں ہے — اللہ کے بندوں کو نہ اس درجہ ستا دیکھ
ہو حسن طلب لاکھ مگر کچھ نہیں ملتا — ہو صدق طلب پھر اثر آہ رسا دیکھ
عقبیٰ تو کہاں داں نہیں دنیا کا بھی کچھ ٹھیک — اس کافر بے فیض سے دل تو بھی لگا دیکھ

سونے کا نہیں وقت یہ ہوشیار ہو غافل
رنگ فلک پیر زمانے کی ہوا دیکھ

شور ماتم کے لئے تیار رکھ گوش مراد — ہے شرار حسن یہ ہنگامہ مبارکباد کا
عزم عاشق ہے خود اپنی کامیابی کی دلیل — نام بھی لینا نہ ہرگز کوشش برباد کا
ہم تو سمجھے تھے کہ ہو نکلے اور بھی ظلم و ستم — کچھ بھی باقی ہو جز نام حوصلہ بیداد کا
کر دیا بید قفس سے ہم کو آزاد چمن — پاس کافی ہو چکا اب خاطر صیاد کا
دعوت ہمرگاں کی جنہیں نہ باقی ہو سکت — ایسے دیوانے کے گھر کیا کام ہی فصاد کا
گیارھویں کو فاتحہ دلوا دیا کرتے ہیں ہم — ہے اثر اتنا ہی پیر و خفتۂ بغداد کا
آجتک ہی ایک کنعانی سے شہرت مصر کی — فیض سے حسرت کے ہوگا ملک فیض آباد کا

ہو گئے جوہر یہ کیسے بندۂ دام فریب
شور سنتے تھے بہت ہم حسرت آزاد کا

یہ جور نرالا یہ جفا اور ہی کچھ ہے
یہ ظلم نہیں ظلم خدا اور ہی کچھ ہے

ہم عیشِ دو روزہ کے بھی منکر نہیں لیکن
ایمانِ شہہ کرب و بلا اور ہی کچھ ہے

تاخیر میں کچھ ہرج نہیں یہ تو بتا دو
ہے مدِ نظر وصل ہی یا اور ہی کچھ ہے

اغیار کو ہو لذتِ آغاز مبارک
انجام محبت میں مزا اور ہی کچھ ہے

نے سائلِ دولت ہیں نہ عزت کے طلبگار
اس در کے فقیروں کی صدا اور ہی کچھ ہے

یوں قید سے چھٹنے کی خوشی کس کو نہ ہوگی
پر تیرے اسیروں کی دعا اور ہی کچھ ہے

یادِ وطن نہ آئے ہمیں کیوں وطن سے دور
جاتی نہیں ہے بوئے چمن کیا چمن سے دور

گر بوئے گل نہیں نہ سہی یادِ گل تو ہے
صیاد لاکھ رکھے قفس کو چمن سے دور

گو ہم بھی ہاں نہ خنجرِ قاتل کا بس چلا
روحِ شہید رہتی ہے نعش و کفن سے دور

ہے بعد کربلا سے بھی قربِ یزید بھی
اور چاہتے ہیں یہ کہ نہ ہوں پنجتن سے دور

یوں بچ سکو مواخذۂ حشر سے تو ہاں
مارا دیارِ غیر میں ہم کو وطن سے دور

ہم سا اجل سے دور نہیں روزِ کربلا
رہتا نہیں برات میں دولہا دلہن سے دور

منقارِ عندلیب کو صیاد سی چکا
مانا کہ گوشِ گل ہے لبِ نالہ زن سے دور

ہم کم جو دورِ جام پھر آئے تو کیا عجب
یہ بھی نہیں ہے گردشِ چرخِ کہن سے دور

شاید کہ آج حسرتِ جوہر نکل گئی
اک لاش تھی پڑی ہوئی گور و کفن سے دور

# خونابۂ غم

جناب محوی لکھنوی

ہماری بے زبانی ہمت افزائے ستم ٹھہری
کہ چپ رہنے پہ بھی ملتا ہے اب الزام غداری

شہیدوں کا تڑپنا لوٹنا دیکھا نہیں جاتا
مگر ممنوع ہے اس دور میں اظہارِ غمخواری

کیا جاتا ہے شک ہم پر ہمارے گریہ و غم کا
کریں کس طرح اپنے بھائیوں کی ہم عزاداری

حکومت ہم پہ ہو سکتی ہے دل پر ہو نہیں سکتی
کوئی روکے تو کیونکر چشم دل کی گریہ و زاری

مٹے اپنی ہستی کو کہاں تک کوئی گھٹ گھٹ کر
نہیں ہے صبر کی اب تاب اے آئین خودداری

کہاں تک کوئی خاموشی سے دنیا کے ستم جھیلے
کہاں تک کوئی دیکھے جائے اپنی ذلت و خواری

یہ جینا بھی کوئی جینا ہے ای جویائے آسائش
بس اب خواب گراں سے چونک ہے یہ وقت بیداری

تری بربادیاں دیکھی نہیں جاتی ہیں اب ہم سے
خدا کے واسطے اٹھ اور ہو آزاد اس غم سے

# شیوۂ احرار

علامہ آزاد سبحانی کانپوری

ہدف جور و جفا جان سے بے زار نہ ہو
دیکھ بدنام کہیں شیوۂ احرار نہ ہو

امتحان ہے سبب شہرتِ اربابِ کمال
شورِ منصور نہیں گر رسن و دار نہ ہو

طالبِ خانہ نشیں برقِ صفت گھر سے نکل | منتظر در پہ کہیں جلوۂ دیدار نہ ہو
بتکدہ ہے دل اگر اس میں خودی کا بت ہے | عرش و کعبہ ہے یہی گر بتِ پندار نہ ہو
جور میں آنے لگے لطف و عنایت کے مزے | ستمِ یار میں مخفی کرمِ یار نہ ہو
جلوہ افروز ہر اک جلوہ میں ہے جلوۂ یار | کیا تماشا ہے اگر اس پہ بھی دیدار نہ ہو
حلق میں لائی ہے آزاد اسیری کی کشش | بھاگ اس دام سے ناداں گرفتار نہ ہو

# مسلم سے خطاب

غلام محمد صاحب طور ایم۔ اے مرحوم

تجھے اے مسلم غمدیدہ ہے یہ نیند کیوں پیاری | مگر خوابِ اجل کی ہے تجھے منظور تیاری
ہزاروں قافلے یاں لٹ گئے خوابیدہ قوموں کے | نہ سیکھا تو نے لیکن بے خبر آئینِ ہشیاری
مٹائے روگ تیرے سب طبیبِ خاک سمجھانے | کہاں سے آب لگا لی تو نے دل کو تازہ بیماری
سنا تو نے کہ ویراں مقبروں میں تجھ کو روتے ہیں | ترے عالم ترے واعظ ترے ملت ترے قاری
کبھی بزمِ طرب کی دھوم تھی تیرے شبستاں میں | نصیبِ دشمناں ہے اب ترے گھر میں عزاداری
کبھی گوشِ جہاں میں شور تھا تیرے تمدن کا | غضب ہے ہو گئی اب بات سے بھی تجھ کو لاچاری
ضعیفانِ جہاں کو ایک دن تو نے سنبھالا تھا | سنبھلنا ہو گیا ہے تجھ کو دشوار آج اللہ رے دشواری
خراباتِ جہاں میں رفتہ رفتہ ہو گیا آخر | مٹا ہے وہ اعتبار اور اللہ خودداری
تجھے معلوم ہے اوجِ شرافت کا ہما تو تھا | ہے تجھ کو نازِ پرواز بال و پر کی ناداری

یہ سب کچھ ہے، مگر زیبا نہیں تجکو بہر آسانی
کہ تیری سعی کی پھر منتظر ہے رحمتِ باری

اگرچہ غرق ہے تو بزمِ گلِ تہذیبِ مغرب پر
مگر لازم ہے تجھ کو باغِ مذہب کی ہواداری

تری تسکینِ خاطر کو ہے کافی شاہدِ بطحا
بتانِ مغربی سے تیری نبھ سکتی نہیں یاری

جگہ دے گوشِ دل میں تیرے قرباں میرے نالوں کو
کہ تہذیبِ وفاداری ہے دلدادوں کی دلداری

بیا تا گل برافشانیم مے در ساغر اندازیم
فلک را سقف بشگافیم و طرحِ نو در اندازیم

## انجامِ وفا

علامہ آزاد سبحانی۔ کانپوری

نتیجہ بن گیا جوشِ وفا کا
پیام آیا ہے پیغامِ جفا کا

سنیں اہلِ وفا میری کہانی
نیا قصہ ہے انجامِ وفا کا

وہ پیکانِ نگاہ سے کھیلتے ہیں
ادا سے کام جاری ہے قضا کا

مٹا دے یاس تو اس کشمکش کو
یہ کب تک معرکہ بیم و رجا کا

مری رودادِ الفت پوچھیے کیوں
نتیجہ کیا بیانِ ماجرا کا

خدارا چھوڑ دو انجامِ کشتی
قدم کیوں درمیاں ہو ناخدا کا

تملک ہے رشتۂ الفت بندھا ہے
نشانہ میں رہا ہوں ہر بلا کا

مزاجِ لاابالی اور جوانی
خدا حافظ ہے ناموسِ حیا کا

حدیثِ ضبط پروانہ ہے بے وقت
جنابِ عشق ہے سرکارِ وحدت
خدا کے بعد تم کو چاہتا ہوں
نکل آؤ ذرا پردے سے باہر

زمانہ ہے خفا ان پر بلا کا
مٹا دو فرق تخت و بوریا کا
یہ نقشہ ہے مری فرودلا کا
عقیدہ مٹ رہا ہے اب خدا کا

ترا آزاد پھر پابند غم ہے
وہ پھر محتاج ہے لطف و عطا کا

# انقلاب زمانہ

حضرت اکبر الہ آبادی

جب یاس ہوئی تو آہوں نے سینے سے نکلنا چھوڑ دیا
اب خشک مزاج آنکھیں بھی ہوئیں دل نے بھی مچلنا چھوڑ دیا

ناوک فگنی سے ظالم کی جنگل میں ہے اک سناٹا سا
مرغانِ خوش الحاں ہو گئے چپ آہو نے اچھلنا چھوڑ دیا

کیوں کبر و غرور اس دور پہ ہے کیوں دوست فلک کو سمجھا ہے
گردش سے یہ اپنی باز آیا یا رنگ بدلنا چھوڑ دیا

بدلی وہ ہوا گزرا وہ سماں وہ راہ نہیں وہ لوگ نہیں
تفریح کہاں اور سیر کجا گھر سے بھی نکلنا چھوڑ دیا

وہ سوز و گداز اس محفل میں باقی نہ رہا اندھیر ہوا
پروانوں نے جلنا چھوڑ دیا شمعوں نے پگھلنا چھوڑ دیا

ہر گام پر چند آنکھیں نگراں ہر موڑ پہ اک لیسنس طلب
اس پارک میں آخر اے اکبر میں نے تو ٹہلنا چھوڑ دیا

کیا دین کو قوت دیں یہ جواں جب حوصلہ افزا کوئی نہیں
کیا ہوش سنبھالیں یہ لڑکے خود اس نے سنبھلنا چھوڑ دیا

اللہ کی راہ اب تک ہے کھلی آثار و نشاں سب قائم ہیں
اللہ کے بندوں نے لیکن اس راہ میں چلنا چھوڑ دیا

جب سر میں ہوائے طاعت تھی سرسبز شجر امید کا تھا
جب صرصر عصیاں چلنے لگی اس پیڑ نے پھلنا چھوڑ دیا

# گرفتارِ قفسِ امیدِ رحمِ باغباں کب تک

ازخامہ
مولانا نجم الدین انجم گیاوی

یہ فریاد و فغاں اے بلبلِ بے خانماں کب تک
سمجھ اور بے خبر ہوگی نہ فکرِ آشیاں کب تک

جو اس گلشن میں رہنا ہے تو استحقاق حاصل کر
گرفتارِ قفسِ امیدِ رحمِ باغباں کب تک

نئے سر سے کر اب آراستہ خود صحنِ گلشن کو
رہے گا اپنے ویرانے چمن کا نوحہ خواں کب تک

نگہبانی کر ان کی جو نئے پودے ہیں گلشن میں
گر اب ان نونہالان چمن کی آبیاری خود
پھر اپنی قوت نشو و نما سے خود یہ ابھریں گے

رہینگی سایہ افگن اب یہ سوکھی ڈالیاں کبتک
تری غفلت رکھیگی ان کو پامال خزاں کبتک
رکھیگا ان کو تو محتاج دست باغباں کبتک

کہن آغاز عمل ایں قصۂ عہد کہن تا کے
پئے دلبستگی ایں شغل بزم و انجمن تا کے

علاج قوم کرنا ہے تو کچھ درد آشنا ہو جا
اگر آزاد ہو کر تجھ کو اس گلشن میں رہنا ہے
مخالف ہے ہوا دشمن ہیں موجیں در طوفاں ہے
نہ ہو پامال ہنر کی طرح پستی میں تو رہ کر

سراپا درد ہو کر درد کی اپنے دوا ہو جا
تو مثل سرو اپنے پانوں پر خود ہی کھڑا ہو جا
خدارا کشتی قومی کا اپنی ناخدا ہو جا
بلند ہمت بنا اپنے کو عالی حوصلہ ہو جا

بچشم ہمصفیران چمن اعزاز پیدا کن
رہائی گر ہوس داری پر پرواز پیدا کن

وہ انداز فغاں اے بلبل دلگیر پیدا کر
بہار گلشن اغیار پر کیوں جان دیتا ہے
الجھ جائے لکچر و اسپیچ سے سرگرم عمل ہو جا
کریگا قوم میں کیا جوش پیدا نالہ و شیون

تڑپ اٹھے دل صیاد وہ تاثیر پیدا کر
خود اپنے ہی درخت میں شادابی کشمیر پیدا کر
زبان حال بن خاموشی تصویر پیدا کر
عوض نعرہ کے شوق نعرۂ تکبیر پیدا کر

زباں کی صرف تیزی سے نہیں کچھ کام چلنے کا
کوئی جوہر بھی دل میں صورت شمشیر پیدا کر

# تجھے کیا گل اگر پھولے مجھے کیا گر بہار آئی

جناب بشیر حسین قدوائی از انگلستان

شگفتہ دیکھتے ہی گل کو یہ بلبل پکار آئی
بشیر عشق پرور اٹھ چمن میں پھر بہار آئی

ہرے ہیں وہ جو غم جنجال سے اکبار چھوٹے ہیں
مجھے تو موت بھی اس زندگی میں بار بار آئی

اجاڑا آشیاں میرا اکھاڑے بال و پر میرے
اور اب آکر یہ کہتے ہیں بہار آئی بہار آئی

دعا میں بھی اثر ہونے لگا ہے اب اثر الٹا
گرائی سر پہ آہ نارسا برق شرار آئی

ہیں خار اور ثمر اور دل کو اس گلشن سے یا قسمت
جو ہم آئے خزاں آئی جو غیر آئے بہار آئی

زمانہ کی کہ گردش میں نہیں فرصت ہے غفلت کی
مری آواز ہر گوشہ میں یہ جا کر پکار آئی

قفس میں تو ہے بلبل ہم ہیں گل سے دور افتادہ
تجھے کیا گل اگر پھولے مجھے کیا گر بہار آئی

# بقا در فنا

سید محمد حسین صاحب جنون لکھنوی

1 ملیں گے یا بچھڑ جائیں چمن والوں سے گر ہوگا مقدر میں
بہار اب کی گزاریں گے نہ ہم صیاد کے گھر میں

فنا کر دیں گے ہم اک نعرۂ اللہ اکبر میں
ہمارے ہوتے رہ سکتے ہیں بت اللہ کے گھر میں

2 مری ہستی وہ ہستی ہے محافظ ہے خدا جس کا
بتو آخر تو ہیں ہم کلمہ گویان پیمبر میں

جلا کر ایک دن چھوڑینگے شعلہ آہِ سوزاں کے — لگا دینگے کسی دن آگ ہم صیاد کے گھر میں
کبھی رونے پہ آئے تو ڈبو دیں گے زمانے کو — چھپا ہے نوح کا طوفاں ہمارے دیدۂ تر میں
نہ ہم پر جان دیتے ہم نہ یوں برباد ہو جاتے — تماشہ دیکھتے ہیں ہم لگا کر آگ خود گھر میں
ہماری حسرت پرواز نکلے سخت مشکل ہے — نہ طاقت اپنے بازو میں نہ قوت اپنے شہپر میں

فلک کے پردے میں شکلِ بقا جب سے نظر آئی
سمایا جب سے سودائے شہادت ہے جنوں سر میں

## بیداری ہند

جناب لالہ لال چند صاحب فلک

مبارک ہند کی بیدار قسمت ہوتی جاتی ہے — نمایاں ہندیوں میں اب اخوت ہوتی جاتی ہے
جگایا ہے ہمیں شاعر نے چھینٹے منہ پہ دے دے کر — دلوں سے اب ہمارے دور غفلت ہوتی جاتی ہے
شعاعیں آن پہنچیں ہند میں مہر ترقی کی — رفو چکر ہمارے گھر سے ظلمت ہوتی جاتی ہے
سمجھ بوجھ سکا ہیں سب وہ اپنی بے نوائی ہیں — کہ اہل قوم پر اپنی طبیعت ہوتی جاتی ہے
اٹھا غفلت کا پردہ اپنے دل سے بعد مدت کے — نمایاں ملک کی اب ہم میں الفت ہوتی جاتی ہے

تمنی پر ہے ان وزروں فلک پر چاند دیسی کا
پرائے دیش کی چیزوں سے نفرت ہوتی جاتی ہے

# حیاتِ تازہ

جناب ابو رشید عبدالمجید خاں صاحب سالک اسسٹنٹ اڈیٹر زمیندار

عظمتِ رفتہ جو چاہے تو جگر پیدا کر
زور بازو میں دعاؤں میں اثر پیدا کر

اسی پانی سے ہری کشتِ تمنا ہوگی
ابر نیساں کی طرح دیدۂ تر پیدا کر

تا کجا طوقِ غلامی میں رہے گی گردن
جس میں سودائے حکومت ہو وہ سر پیدا کر

رہوگے بے پر و بالی پہ قفس میں کب تک
ہے اگر خواہش پرواز تو پر پیدا کر

[illegible] جو خرمنِ دشمن پہ گریں برقِ [illegible]
خاک میں اپنی وہ جا [illegible] نشتر پیدا کر

راہبِ گوشہ نشیں خضرِ رہِ عشق نہیں
رہنما کوئی نہیں ہے تو خضر پیدا کر

تیرے دل میں ہو اگر شوقِ جمالِ مطلوب
چشمِ بینا میں تجسس کی نظر پیدا کر

لیکے خورشید جہاں تاب سے مقراضِ شعاع
دامنِ شب میں گریبانِ سحر پیدا کر

رونقِ گلشنِ اسلام دوبالا کردے
اس سیہ خانۂ عالم میں اجالا کردے

# چند خدا لگتی باتیں

از زمیندار

چاک کر ڈالیے ایماں کا پرانا جامہ
زیب تن کیجیے پوشاک وفاداری کی

سینہ برچھی سے چھدے حلق پہ تلوار چلے
آپ اگر چاہتے ہوں خان بہادر بننا
کوئی روئے کوئی چلائے مگر آپ کو کیا
جن سروں پہ یہ ہے کیا ہی مبارک ہیں وہ سر
قوم کو باغی و مفسد کا لقب دے دینا

کچھ ہو لیکن نہ کٹے ناک وفاداری کی
۳ رات دن بوٹ ہر انگریز کے چوما کیجے
گیت گا گا کے گورنمنٹ کے جھوما کیجے
۴ ہوس عہدہ و اعزاز کا بھوت اچھا ہے
خیر خواہی حکومت کا ثبوت اچھا ہے

# مرغان قفس کو پیام

جناب سید علی محمد صاحب شاد عظیم آبادی

ڈھونڈھو گے اگر ملکوں ملکوں ملنے کے نہیں نایاب ہیں ہم
تعبیر ہے جس کی حسرت و غم اے ہم نفسو وہ خواب ہیں ہم
میں حیرت و حسرت کا مارا خاموش کھڑا ہوں ساحل پر
دریائے محبت کہتا ہے آ کچھ بھی نہیں پایاب ہیں ہم
اے شوق بتا کچھ تو ہی بتا اب تک یہ کرشمہ کچھ نہ کھلا
ہم میں ہے دل بیتاب نہاں یا آپ دل بیتاب ہیں ہم
مرغان قفس کو پھولوں نے اے شاد یہ کہلا بھیجا ہے
آ جاؤ جو تم کو آنا ہے ایسے میں ابھی شاداب ہیں ہم

# مرغِ حرم

جناب نیاز فتحپوری

پھر مجھے طوق و سلاسل کا خیال آنے لگا
پھر مجھے مرغِ حرم رہ رہ کے تڑپانے لگا

پھر نمایاں ہو چلا دامن مرے ملبوس کا
یعنی اشکوں میں مرے پھر رنگِ خوں آنے لگا

سینۂ عریاں میں جو تھیں پھر ابھر آنے لگیں
پھر گریباں تک مرا دستِ جنوں جانے لگا

چھیڑ دی ہے ناخنِ غم اور اس کی کاوشیں
پھر مجھے دردِ نہاں کچھ آج تڑپانے لگا

پھر بہار آئی چمن میں زخمِ دل آئے ہوئے
پھر مرے داغِ جنوں آتش کے پرکالے ہوئے

عقل کہتی ہے کسی کی پردہ داری چاہیئے
دل یہ کہتا ہے نمودِ بے قراری چاہیئے

کس کو سمجھاؤں کہ تجدیدِ وفا اک جرم ہے
اس میں پہلے عہد کی نا استواری چاہیئے

مصلحت فرما ہے زخمِ دل ظاہر نہ ہو
میں یہ کہتا ہی نہیں خوننابہ باری چاہیئے

بے سکوں اک طور کا خاموشی زنداں میں بھی
مجھ کو لیکن رخصتِ فریاد و زاری چاہیئے

جی مرا پھر بیٹھے بیٹھے آج گھبرانے لگا
یعنی دیواروں سے میں پھر سر کو ٹکرانے لگا

# فریادِ زمانہ

حضرتِ اکبر الہ آبادی

بنائے ملت بگڑ رہی ہے لبوں پہ ہے جان مر رہے ہیں
مگر طلسمی اثر ہے ایسا کہ خوش ہیں گویا ابھر رہے ہیں

ادھر ہے قوم ضعیف و مسکیں ادھر ہیں کچھ مرشدانِ خود بیں
ادہر نشاں اس کا مٹ رہا ہے وہ نام پر اپنے مر رہے ہیں

کٹی رگِ اتحادِ ملت رواں ہوئیں خونِ دل کی موجیں
ہم اس کو سمجھے ہیں آب صافی نہا رہے ہیں نکھر رہے ہیں

صدائے الحاد اٹھ رہی ہے خدا کی اب یاد اٹھ رہی ہے
دلوں سے فریاد اٹھ رہی ہے کہ دین سے ہم گذر رہے ہیں

قفس ہے کم ہمتی کا جس میں پڑے ہیں کچھ دانہ ہائے شیریں
اسی پہ مائل ہے طبع شاہیں نہ بال ہیں اب نہ پر رہے ہیں

# شمع ہدایت

فخر قوم مولٰنا ظفر علیخاں

وہ شمع اجالا جس نے کیا چالیس برس تک غاروں میں

اک روز جھلکنے والی تھی سب دنیا کے درباروں میں
گر ارض و سما کی محفل میں لولاک لما کا شور نہ ہو
یہ رنگ نہ ہو گلزاروں میں یہ نور نہ ہو سیاروں میں
جو فلسفیوں سے کھل نہ سکا اور نکتہ وروں سے حل نہوا
وہ راز اک کملی والے نے بتلا دیا چند اشاروں میں
وہ جنس نہیں ایمان جسے لے آئیں دوکان فلسفہ سے
ڈھونڈے سے ملے گی عاقل کو یہ قرآں کے سیپاروں میں
ہیں کرنیں ایک ہی مشعل کی بوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ و علےؓ
ہم مرتبہ ہیں یاران نبی کچھہ فرق نہیں ان چاروں میں

**باقی ہے اک سوز نہاں ابتک نشان عاشقی**

سید الاحرار مولانا حسرت موہانی

حسرت کشان درد ہیں لب تشنگان عاشقی
سیراب غم کردے کہیں پیر مغان عاشقی
مطلوب آہ و سرد ہیں محبوب رنگ زرد ہیں
معشوق اہل درد ہیں ہم عاشقان عاشقی
ہیں واقف انجام ہم کیوں دیں انہیں الزام ہم
جبتک رہیں ناکام ہم ہیں کامران عاشقی
پہلو عیاں ہیں یار کے تسکین جان زار کے
آنسو ہیں چشم یار کے روح روان عاشقی
راحت سے دل گھبرائیگا رہ رہ کے غم یاد آئے گا
کیونکر بھلایا جائیگا عیش زمان عاشقی

| | |
|---|---|
| مقصود سوائی رہی شان نہان عاشقی<br>باقی ہے اک سوز نہاں تبک نشان عاشقی | منظور دلداری رہا لطف نہان دلبراں<br>وہ ہم کہاں وہ دل کہاں البتہ آشنا ہی کہاں |

سب راز خفی افشا کیا حسرت یہ تونے کیا کیا
ہم کو نہ کیوں سمجھا کیا نا قدردان عاشقی

# ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

جناب پنڈت برج نرائن چکبست

یہ ہندوستان ہے ہمارا وطن　　محبت کی آنکھوں کا تارا وطن
ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

وہ اس کے درختوں کی تیاریاں　　وہ پھل پھول پودے وہ پھلواریاں
ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

ہوا میں درختوں کا وہ جھومنا　　وہ پتوں کا پھولوں کا منہ چومنا
ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

وہ ساون کی کالی گھٹا کی بہار　　وہ برسات کی ہلکی ہلکی پھوار
ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

وہ باغوں میں کوئل وہ جنگل کے مور　　وہ گنگا کی لہریں، وہ جمنا کا زور
ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

اسی سے ہے اس زندگی کی بہار
وطن کی محبت ہو یا ماں کا پیار

ہمارا وطن دل سے پیارا وطن

## رباعی

علامہ شبلی علیہ الرحمۃ نے آخری ایام زندگی میں طلبار ندوہ کو مخاطب فرما کر یہ رباعی پڑھی تھی۔ میرے نوجوان بھائیوں کو اس کو غور سے پڑھ کر سبق حاصل کرنا چاہیئے۔

کہتے تھے ہمنے بھی کچھ کام جو کچھ ہم سے بن آئے
یہ قصہ جب کا ہے باقی تھا جب عہد شباب اپنا

اور اب تو صبح یہی جو کچھ امیدیں ہیں وہ تم سے ہیں
جواں ہو تم اب بام آچکا ہے آفتاب اپنا

## مسلم سے خطاب

لا معلوم

کچھ تو سوچ اے مسلم ناداں تجھے کیا ہو گیا
آج دشمن بھی تری تقدیر پر خوں رو گیے

اشک کے بدلے لہو منہ آئے تو بینائی گئی
یہ گل تر بھی نظر کی رہ میں کانٹا ہو گئے

ذرہ ذرہ کارزار زندگی پر تل گیا
آہ جن کو جاگتے رہنا تھا وہ کیوں سو گئے

دیکھ اے جود وسخا کے مدعی اپنا کرم
پھر نہ کہنا تم تہمت بیزار مجھ سے ہو گئے

نسل آدم پر ہوا ہے عرصۂ آفاق تنگ
صاحبان خشک و تر منبر کے پتلے ہو گئے

# چل بلقان چل

جنگ بلقان کے موقعہ پر سید ہاشمی فرید آبادی نے اکثر بہترین نظموں میں اپنے جذبات کا اظہار کیا تھا انہیں میں سے ایک یہ مشہور نظم ہے

تابکے رخ زرد آنکھیں خوں بچکاں دل مضمحل
دعوئ ایماں رکھتا ہے تو اے مومن نکل
تابکے سرشارِ جنوں مشتاقِ آہنگِ عمل
شمہ غیرت کا ہے گر باقی تو چل بلقان چل

جان سے لاکھوں گنی مہنگی ہے تیری آبرو
سوگواری ہائے ظاہر کی نہ کر تلقین تو
ہو فنا گر ہے بقائے جاوداں کی آرزو
شمہ غیرت کا ہے گر باقی تو چل بلقان چل

چھوڑ دے بے روح لوگوں کیلئے یہ اعتدال
مشکلیں کیسی؟ کہاں کی روک اور کیسا مآل
موت حاصل کر کہ جو اس زندگی کا ہے مآل
لطف مرنے کا اگر چاہے تو چل بلقان چل

تا کجا یکسانئ ہستی اب سن پیام انقلاب
وہ بھی کیا مرنا کہ خود فطرت تجھے دے جواب
چھوڑ بیرنگی سکوں کی ہو رہین اضطراب
لطف مرنے کا اگر چاہے تو چل بلقان چل

# ٹرکی سے خطاب

فخر قوم مولنا ظفر علیخاں

تجھ سے اے ٹرکی ہمارا بر سرا اعزاز ہے
تو ہمارے واسطے سرمایۂ صد ناز ہے

ہم اگر بے دست و پا ہیں تو ہے خضر دستگیر
ہم اگر بشکستہ پر ہیں تو پر پرواز ہے

گونجتی تھی محفل عالم کبھی جس ساز سے
تو اسی ساز بلند آہنگ کی آواز ہے

سبز گنبد والے آقا کا ہے تو جاروب کش
جس کی رحمت امتِ مرحوم کی دمساز ہے

نام ہے قائم گر اب تک دہر میں اسلام کا
سرورِ کون و مکاں کا یہ بھی اک اعجاز ہے

عشق طیبہ دل میں سودا سر میں استنبول کا
ہم مسلمانوں کی ہستی کا یہ اصلی راز ہے

# کعبہ میں آ گئے صنم بتکدہ بن گیا حرم

آج ہوا ہے اجتماع قدس میں اہلِ راز کا
زنگ کھا ؤ نہیں تمہیں بزم کے سوز و ساز کا

جھوم رہے ہیں نشہ میں جن و ملائک و بشر
جوش ہے کائنات میں خمکدۂ مجاز کا

غلغلہ ہے مچا ہوا عرش سے بام فرش تک
مسلم دل فگار کے نالۂ جاں گداز کا

غیرت حق کی بجلیاں کوندتی ہیں ہر طرف
ترک فلک کو حکم ہے اک نئی ترکتاز کا

ہند ہو یا حجاز ہو مصر ہو یا عراق ہو
حیلہ نہ چل سکا کہیں جانِ بہانہ باز کا

ہم شہر قتیل کے واسطے سایہ ہی عین آفتاب
فلسفہ ہے یہ مغربی نور نظر نواز کا

کعبہ میں آگئے صنم بتکدہ بن گیا حرم
قبلہ ہی وہ نہیں رہا رخ ہو کدھر نماز کا

ہر بھرا پیالہ ہے لیکن اسے ہو ضرور
ہم کو یہی اشارہ ہے ان کی نگاہ ناز کا

تاب نہیں جو سن سکوں کیجئے اسکو مختصر
قصہ بہت طویل ہے کفر کے حرص و آز کا

وقتِ دعا گذر گیا عہدِ دعا ہوا قریب
واصیہ مریض کو اذن ہوا نیاز کا

# ہم کشتگانِ معرکۂ کانپور ہیں

علامہ شبلی نعمانی

کل مجھکو چند لاشۂ بیجاں پڑے نظر
دیکھا قریب جا کے تو زخموں سے چور ہیں

کچھ طفلِ خورد سال ہیں جو چپ ہیں خود مگر
بچپن یہ کہہ رہا ہے کہ ہم بے قصور ہیں

آئے تھے اس لئے کہ بنائیں خدا کا گھر
نیند آگئی ہے منتظرِ نفخ صور ہیں

کچھ نوجواں ہیں بے خبرِ نشۂ شباب
ظاہر میں گرچہ صاحبِ عقل و شعور ہیں

اُٹھتا ہوا شباب یہ کہتا ہے بے دریغ
مجرم کوئی نہیں ہے مگر ہم ضرور ہیں

سینے پہ ہم نے روک لئے برچھیوں کے وار
از بسکہ مست بادۂ ناز و غرور ہیں

ہم اپنا کاٹ کے رکھ دیتے ہیں جو سر
لذت شناس ذوقِ دل ناصبور ہیں

کچھ پیر کہنہ سال ہیں دل دادۂ فنا
جو خاک و خوں میں بھی ہمہ تن غرقِ نور ہیں

پوچھا جو میں نے کون ہو تم آئی یہ صدا
ہم کشتگانِ معرکۂ کاہ نور ہیں

# آئینۂ حقیقت

فخرِ قوم مولانا ظفر علی خاں

کسی نے تو ہتیا لیا ہے مراکو، | کوئی تاکتا ہے پڑا پرشیا کو
جہاں میں حکومت ہے طاغوتوں کی | بھلایا ہے بندوں نے اپنے خدا کو
نہ اپنے نہ اسلام کے کام آئی | یہ شکوہ ہے جانِ حزیں سے قضا کو
گرے گی کوئی دم میں غیرت کی بجلی | وہ ٹھکرا رہے ہیں مری التجا کو
مسیحا سے جس کا لکھاتا ہوں نسخہ | نہیں درد پر کوئی حق اس دوا کو
مرے چارہ گر ہیں جنابِ محمدؐ | وہ سرکار کافی ہے میری شفا کو
گداز اور رقت سے خالی ہوا دل | اثر رو رہا ہے ہماری دعا کو
عبث ناز کرتے ہیں ہم ابتدا پر | نہیں دیکھنا چاہیے انتہا کو
عمل گر یہی ہیں تو ہم حشر کے دن | دکھائیں گے منہ جا کے کیا مصطفےٰ کو
وہ نورِ حقیقت رسولِ خدا نے | منور کیا جس سے غارِ حرا کو
چمکتا ہوا سارے مشرق میں پھیلا | کیا روشن اس نے تمام ایشیا کو
پھر اس نے کیا مغربی کشوروں میں | جدا نقش والیل سے والضحےٰ کو

ضلالت کی شب ہارے عاشق کی ظلمت | نہیں مٹ سکتی ہے اس انجلا کو

---

ہے مسلم کے سینے میں یہ نور پنہاں | شرر آگ میں جس طرح چھپ رہا ہو
اگر راکھ ہٹ جائے پھر یہ شرارہ | زمانے کی منقل کو آتش نما ہو
مگر شرط منقل فروزی یہی ہے | کوئی حجتِ منتظر رونما ہو
کیا ہم سے جو وعدہ قراں میں تو نے | بہت جلد وہ وعدہ یارب وفا ہو
کر انصاف تو ہی کہ کیا یہ روا ہے | ذلیل اس طرح امتِ مصطفےٰ ہو
معلق ہو کوہِ غم اسلامیوں پر | مصیبت میں چھوٹا بڑا مبتلا ہو
برس جائے پھر تیری رحمت کا بادل | پھر اسلام کا باغ یارب ہرا ہو

ہو یہ منتظر زینت گوش مسلم
کہ نقارہ اسلام کا بج رہا ہو

# بربادی مسلم کا غم شہیدان ستم کو

لامعلوم

میں جو گذرا طرفِ عالم روحانیت | نظر آئے مجھے دس بیس شہیدانِ ستم
ان کے چہروں پر گماں مہر نظر تاب کا تھا | ان کی پیشانیوں پر صبح ازل کا عالم
کفن نور یہ ہر پیکر نور افگن بود | بوئے کافور جناں بود دماغ آرائم

جابجا خون کے چھینٹے تھے کفن پر اتنے
پر صفا جسم کفن میں جو نظر آتا تھا
خاک آلود تھے بال اور بدن خون آگیں
ان کی آنکھوں سے ٹپکتی تھی زبی یوسی
ان کی حالت پہ مجھے حسرت و حیرت جو ہوئی

صبحدم پھول پہ چھا جاتی ہے جیسے شبنم
شمع فانوس کا نظارہ تھا گویا باہم
آہ ہر پیکر تصویر تھا نقش سالم
مختبر کشمکش روح تھے نقش پیہم
پوچھ بیٹھا سبب کثرت اندوہ و الم

اپنی ہستی کو جو دنیا میں مٹایا تم نے
کچھ خدا سے صلہ ظلم بھی پایا تم نے

ان کے پیکر کو ہوئی لغزش ہستی اک بار
ہاتھ رکھ کر مرے سر پہ یہ کہا آہستہ
ہمیں خالق سے ملا ہے یہ شہادت کا صلہ
اٹھو ان سینکڑوں خدمت کیلئے حوریں ہیں
دے مسلمانوں کو ہم سب کی طرف سے یہ پیام
شرف اندوز ہوئے دولت دیدار سے ہم
خلش رفتہ سے وہ پائی ہے لذت ہم نے
ہے پریشانی خاطر جو بایں اطمینان

اور بڑھا میری طرف ایک جسد خاک بسر
آشنا ہیں تجھے ہم حالت جان مضطر
کہ ہمارے لئے ہے جنت فردوس کا گھر
بہرہ اندوز ہیں نعمائے کرم سے اکثر
کہ ہمیں روئیں نہ پیٹیں نہ کریں حال ابتر
جلوۂ حسن حقیقت ہوا محصور نظر
اور زخموں کی تمنا ہے باندازِ جگر
اس کی اک وجہ ہے سن اور کچھ افسوس نکر

رنج اپنا ہے ہمیں اور نہ اولاد کا ہے
غم فقط بیکسی مسلم برباد کا ہے

# خود فراموشی

جناب نیاز فتحپوری

اے مسلماں وہ مذاقِ عیش و مستی کیا ہوا — کیا ہوا وہ اضطرابِ نبضِ ہستی کیا ہوا
مانعِ طوفاں نوائی شوکتِ ساحل نہیں — سنگِ رہ افسردگیِ ہمتِ راحل نہیں
آگیا باہر مذاقِ سیرِ نکہت کو لئے — رہ گئی دیوارِ گلشن اپنی رفعت کو لئے
خود فراموشی ہے قصرِ بے نیازی کا نشاں — راہِ فطرت ڈھونڈھتا ہے جیب و دامن میں کہاں
ہو رہے عنوانِ مطلب سے ضیا کا اقتباس — اے گدازِ شمع ہے تو درسِ طرزِ التماس

جوہرِ آئینۂ دل کو ذرا بے تاب رکھ
ہستیِ سیماب وش کو صورتِ سیماب رکھ

ذوقِ نظارہ ہو منت کش تری پرواز کا — برق ہر جلوہ سے پیدا ہو تقاضا ناز کا
غنچۂ دل میں ترے ظالم پریشانی بھی ہے — کسوتِ جلوے میں تیرے چاک دامانی بھی ہے
شورشِ ذوقِ نظر پہ یہ گراں جانی تری — خاموشی عنواں ہوئی کیوں نالہ سامانی تری
جمع اجزا پر ہیں ہستی کی طرب انگیزیاں — سیکھ لے غنچے سے تو دامن میں گلشن ریزیاں
کیا تمیزِ انعکاسِ شاہد و مقصود ہو — صیقلِ آئینۂ ہستی جو زنگ آلود ہو
بال و پر تجھ میں نہیں بامِ حرم کو چھوڑ دے — سنگ ہے تو شکوۂ یارِ صنم کو چھوڑ دے
تو قدح خوارِ جنوں تھا رشکِ ہر فرزانہ تھا — حلقۂ زنجیر بھی تجھ کو خطِ پیمانہ تھا

# اہل مغرب کی چالیں

سید الاحرار مولانا حسرت موہانی

غضب ہے کہ پابند اغیار ہو کر
مسلمان رہ جائیں یوں خوار ہو کر

سمجھتے ہیں سب اہل مغرب کی چالیں
مگر پھر بھی بیٹھے ہیں بے کار ہو کر

اٹھے ہیں جفا پیشگان مہذب
ہمارے مٹانے پہ تیار ہو کر

تقاضائے غیرت یہی ہے عزیزو
کہ ہم بھی رہیں ان سے بیزار ہو کر

ابھی ہم کو سمجھے نہیں اہل مغرب
بتا دو انہیں گرم پیکار ہو کر

فریب و دغا کے مقابل ہیں تم بھی
نکل آؤ بے رحم و خونخوار ہو کر

کہیں صلح و نرمی سے رہ جائے دیکھو
نہ یہ عقدۂ جنگ دشوار ہو کر

یہ ترک و عرب ٹھان لیں اپنے دل میں
رہیں گے نہ محکوم کفار ہو کر

وہ ہم کو سمجھتے ہیں احمق جو حسرت
وفا کے ہیں طالب دل آزار ہو کر

# رایتِ حریت

قبضۂ شیر کا سودا دشمنوں کے سر میں ہے
اب تو انصاف اہل ستم کا دست شمشیر میں ہے

جور یورپ ہے بنا بیداری اسلام کی
خیر ہے در اصل یہ ہنگامہ شکل شر میں ہے

خاطرِ افسردہ میں باقی ہے لیکن یادِ عشق
گرمیِ آتش ہنوز اس مشتِ خاکستر میں ہے

قلتِ افواجِ ترکی پر نہ ہو اے دلیر
ایک ہے سو کیلئے کافی جو اس لشکر میں ہے

اب خدا چاہے تو حسرت جلد ہوتا ہے بلند
رایتِ حریت و حق جو کفِ انور میں ہے

## آئینۂ ملت

جنابِ سخن گو خاتون علیگڈھ

آہ پوری قوم کا نقشہ کیسا عبرت انگیز دکھایا ہے۔ خدا ہماری قوم کی حالت پر رحم کرے

شہا ہر ایک قوم کو ذرا بلا کے دیکھنا
دگرنہ از رہِ کرم جہاں میں آ کے دیکھنا

خراب سب سے حال ہیں فصیح سب سے قالمیں
یہی ہے امت آپ کی قریب جا کے دیکھنا

قسم میں یادِ نامِ حق ثنا سے ذکرِ پیر خوب
کرشمہ ان کے شیشۂ یقیں نما کے دیکھنا

ادائے حق کو دیکھ کر قضا کریں نماز کو
اسی کی سمت فرض ہیں نگاہ جا کے دیکھنا

محبتِ دین کی طرف حرم نشین کی طرف
قسم ہے تیری قوم کو نظر اٹھا کے دیکھنا

---

کوئی یہ اہلِ دیر کو مری طرف سے دے نوید
حریف کا پتہ نہیں حرم کو جا کے دیکھنا

سبو بھی ہستیاں بھی ہیں صنم پرستیاں بھی ہیں
شیوخِ دیں کے قصر کو قدم بڑھا کے دیکھنا

بنا کے لائی آئینہ صفائے طبع بہرِ قوم
مچے گی کیسی کھلبلی ذرا دکھا کے دیکھنا

# عیدِ قربان

مولٹنا شوکت علی صاحب نے بمقام ناگپور یہ نظم اپنی زبان سے ارشاد فرمائی تھی۔
معلوم نہیں کہ کن کی ہے

شان دنیا سے نرالی ہے مسلمانی کی
جسکا تو بندہ ہے یہ بھی ہے اسی کا فرماں
چاہتا ہے جو صلہ حق سے تو قربانی کر
مال موجود نہیں جان ہی قرباں کر دے

ہے خوشی عید کی اور عید بھی قربانی کی
خواب میں آکے یہ خود سلسلہ جنبانی کی
خون کی قدر رہے کچھ قدر نہیں پانی کی
وجہ معقول نہیں بے سر و سامانی کی

ہر مسلماں کے لئے حکم ہے یکساں اس کا
اس میں تخصیص نہیں ترکی و افغانی کی

# خیالاتِ عزیز بریلوی

بند کی جاتی ہے اسلامی جرائد کی زباں
سلب ہے آزادی تحریر کے حکام وقت
بولنے لکھنے کی آزادی نہ جب ہو گی جناب
عاملان [illegible] بالمعروف ہیں وقفِ عتاب
جرم اتنا ہے کہ کیوں ہم اسقدر ہیں صاف گو

جبر و استبداد کا دیکھو تو یہ جوش و خروش
جانتے ہیں سینۂ مسلم سے مٹ جائیگا جوش
آپ ہی ہو جائینگے آخر کو سب کے سب خموش
ہے بغاوت کا مرادف آج کل ایماں کا جوش
دیکھکر ظلم و ستم ہم کیوں نہیں رہتے خموش

تو متاعِ دل کو لوٹے اور ہم دیکھا کریں
کیوں یہی منشا ہے او غارتگرِ ایمان و ہوش

# ترانۂ حقیقت

فخرِ قوم مولانا ظفر علی خاں

ڈالا کسی نے ڈاکا مارا کسی نے چھاپا
رٹتے ہیں زار و کیزر ورد جناب پاپا

روتی ہے تجکو یورپ افریقہ کی یتیمی
اور تجھ کو پیٹتا ہے ایران کا رنڈاپا

انصاف اور ایماں ہم کو نظر نہ آئے
مغرب کو ہم نے چھانا مشرق کو ہم نے ماپا

گاتے ہیں وش و اٹلی ملکر کھرج میں اسکو
پنجم کی لے میں جو راگ ابلیس نے الاپا

ہر تیر اس کماں کا جوشن گزار ہو گا
لائق نہیں ہنسی کے اسلام کا بڑھاپا

جو چاہے ذبح کر دے کیا ڈر ہے پانیر کو
اپنے ہی گھر کی بجلی اپنے ہی گھر کا چھاپا

مذہب وفا ہمارا مسلک جفا تمہارا
ہم نے تمہیں سراہا تم نے ہمیں سراپا

ہندوستاں کی قومیں کچھ سوکنیں نہیں ہیں
کس واسطے پھر ان کو آپس میں ہو جلاپا

ہیں مسلم اور ہندو ہندوستاں کا زیور
وہ راستی سراسر وہ مخلصی سراپا

# جنونِ حُرّیت

اختر رامپوری

رہوں زنداں میں چھپ کب تک بشکلِ ماہِ کنعانی
پڑا رہنے دوں کب تک میں گلے میں طوقِ زندانی

رہوں پابند ان قیدوں میں مثلِ بجو الال ہمنشیں کب تک
خدا کیواسطے ہمت ذرا دکھلا دل تا کہ جولانی

جھٹک کر توڑ دی زنجیر اور زنداں سے میں بھاگا
جنونِ حریت نے دل میں پیدا کی جو طغیانی

میں کر دوں پارہ پارہ اس لباسِ خود پسندی کو
مجھے مرغوب ہے دل سے وہی پہلی سی عریانی

ستانا چھوڑ دے ورنہ فلک میں آہ سے اپنی
جلا کر خاک کر دونگا بھلا دوں گا ستم رانی

جگر کو کر دیا ٹکڑے بہا آنکھوں سے سیلِ خوں
مری آہِ رسا نے جب لگایا تیرِ روحانی

عدو کا گھر جلا دیں گے شرارے آہِ سوزاں کے
ڈبو دے گی سمندر کو مری گریہ کی طغیانی

مرا نالہ ہلا دے گا یقیناً سقفِ گردوں کو
چلا جائیگا برماتا ہوا تا عرشِ یزدانی

میں ہوں آزاد اب کوا نہیں ہے دستِ ساقی کی
پیا ہے جب سے میں نے ایک جام آبِ حیوانی

بس اب ہشیار مسلم تا کجا یہ خوابِ مدہوشی
بنا ہے کس لئے تو آپ اپنا دشمنِ جانی

نقابِ ابر میں چھپ جائیگا ہو کر خجل اختر
دکھائی داغِ دل کی گر کبھی میں نے درخشانی

# پیش قدمی احرارِ ترک در معرکۂ شتلجہ

سید ہاشمی فرید آبادی

ادھر اسلامیوں کا نعرۂ جادو اثر نکلا
در ترکہ شیر استنبول کا عربی ببر گونجا
صدائے الاماں کے شور سے یورپ ادھر گونجا
شتلجہ کی زمین وصوفیہ کا در ادھر گونجا

دلِ اسلام دشمن کپکپائے بعد مدت کے
شہیدانِ تبوکی مسکرائے بعد مدت کے

کلیسا جھک گئے نصرانیت کے قصر تھرائے
گھسے یہ جن صفوں میں چیر کر کھلیان کر آئے
بڑھے اسلام کے فرزند ترکستان کے جائے
زبانِ جوئے خوں سے زخم مقتولوں کے چلائے

ابھی تک سینۂ مسلم میں ذوقِ رزم باقی ہے
علی کا زور زندہ ہے عمر کا عزم باقی ہے

# فکر وطن

علامہ اقبال

رُلاتا ہے ترا نظارہ اے ہندوستاں مجھکو
کہ عبرت خیز ہے تیرا افسانہ سب فسانوں میں
دیا رونا مجھے ایسا کہ سب کچھ دیدیا گویا
لکھا کلکِ ازل نے مجھکو تیرے نوحہ خوانوں میں
ہوائے امتیاز و ملت و آئین کی موجوں نے
غضب کا تفرقہ ڈالا ترے خرمن کے دانوں میں

نشانِ برگِ گل تک بھی نہ چھوڑ اس باغ میں گلچیں
تری قسمت سے جھگڑے ہو رہے ہیں باغبانوں میں

جہاں خوں ریز ہی کارزارِ زندگانی سے
مئے غفلت کے ساغر چل رہے ہیں نوجوانوں میں

چھپا کر آستیں میں بجلیاں رکھی ہیں گردوں نے
عنادل باغ کے غافل نہ بیٹھیں آشیانوں میں

سن اے غافل! صدا میری یہ ایسی چیز ہے جسکو
وظیفہ جان کر پڑھتے ہیں طائر بوستانوں میں

وطن کی فکر کر ناداں مصیبت آنیوالی ہے
تری بربادیوں کے مشورے ہیں آسمانوں میں

ذرا دیکھ اسکو جو کچھ ہو رہا ہے ہونیوالا ہے
دھرا کیا ہے بھلا عہدِ کہن کی داستانوں میں

یہ خاموشی کہاں تک لذتِ فریاد پیدا کر
زمیں پر تو ہو اور تیری صدا ہو آسمانوں میں

تغیر اس طرح کا محفلِ ہستی میں آیا ہے
کہ ہے چپ بیٹھ رہنا بھی تباہی کے نشانوں میں

نہ سمجھوگے تو مٹ جاؤ گے اے ہندوستاں والو
تمہاری داستاں تک بھی نہ ہوگی داستانوں میں

# خلافت اور اسلام

سید ہاشمی فرید آبادی

ہاں گرفتارِ بلا اے امتِ خیر البشر
دیدۂ بیم و رجا کس بات کا ہے منتظر

اے غزالِ پا شکستہ ہے کہیں مظلوم تر
ڈالتا کیا ہے خلافت پر تو حسرت کی نظر

یاں بنایا جائے گا مرقد ترے ناموس کا
یاں نشاں ہوگا تری ذلت ترے افسوس کا

یاں کھڑی ہو گی عمارت کافرِ گمراہ کی
یاں گھٹا چھایا کرے گی مسلموں کی آہ کی
یاں پریشاں کر دی جائے گی کتاب اللہ کی
خاک میں مل جائیگی عترت رسول اللہ کی
تا نہ بچنے پائے میت بھی کوئی اس نام کی
لاش پانی میں ڈبو دی جائے گی اسلام کی

کس جہنم کی ہوا تھی جس کا جھونکا چل گیا
ایک مدت سے جو امت لے رہی تھی سسکیاں
باغ تیرہ سو برس کا لہلہاتا جل گیا
اس مریضِ نیم جاں کا آج منکا ڈھل گیا
دفعتاً کوہِ غم و اندوہ سر پر آ پڑا
ایک ہچکی میں کلیجہ منہ کے باہر آ پڑا

کیا یہ سچ ہے دینِ احمد کا نکالا دل اور جگر
کیا ابھی تک قبر سے باہر نہیں نکلا عمرؓ
کیا دعائیں کلمہ گویوں کی گئیں سب بے اثر
تا کہ دیکھے مسلموں کو خاک و خوں آشفتہ سر
انہدامِ کوشکِ اسلام آ کر دیکھ لے
اور دریدہ روضۂ اطہر کی چادر دیکھ لے

# مسئلہ خلافت پر جدید مطبوعات

**اسیر مالٹا کا پیغام** حضرت مولانا حسین صاحب مہاجر مدنی اسیر مالٹا اور مولانا محمد علی صاحب کراچی کے ساتھی کی دو مشہور معرکۃ الآرا اور تاریخی تقریریں ۹ر

**دنیائے اسلام اور خلافت** :- مولانا سید سلیمان ندوی صاحب کا زبردست مضمون جس میں مولانا نے یہ دکھلایا ہے کہ اس وقت تمام دُنیا (چین - روس - ٹیونس - طرابلس - عرب - عراق - شام مصر) کے مسلمان خلافت کے لئے کیا کر رہے ہیں - - - - - ۴ر

**تقاریر مولانا ظفر علی خاں** :- فدائے ملت مولانا ظفر علی خاں صاحب کی نایاب تقاریر کا مجموعہ - - - - - ۹ر

**درس خلافت** :- مسئلہ خلافت پر تقریر سکھانے والی مشہور کتاب - پانچویں مرتبہ چھپی ہے - - - - - ۸ر

**المکتوب** :- مولانا عبدالماجد صاحب بدایونی کا خود نوشت سفرنامہ میسور، نیلگری، بہار، بلگام، بنگلور کے حالات اور دو زبردست تقریریں بہار خلافت کانفرنس اور بلگام کانفرنس ۸ر

ملنے کا پتہ

**مشتاق احمد ناظم قومی دار الاشاعت محلہ کوٹلہ شہر میرٹھ**